بارسے محفوظ رہے اور قابل فرزندان ملک کی دلشکنی نہ ہو۔

۲۳۔ صدارت العالیہ سلطنت آصفیہ کا وہ قدیم سررشتہ ہے جس سے تمام مذاہب کی حفاظت ونگرانی کا کام متعلق تھا اور ہے اس سررشتہ کے کاروبار کے ایک جزو کو (جو جملہ مذاہب سے متعلق و مشترک تھا) محکمۂ امور مذہبی کا نام دیکر (تحت صدر الصدور) قایم کیا گیا اور خالص اسلامی امور بدستور صدارت العالیہ سے مختص ومتعین رکھے گئے۔

سررشتہ صدارت العالیہ ابتدائے قیام سلطنت آصفیہ سے اپنی یہ خصوصیت رکھتا ہے کہ اس کو ذات شاہانہ سے راست وابستہ رہنے کا شرف حاصل رہا ہے اس عہد عثمانی میں جہاں ملک میں ہمہ جہتی ترقی واصلاحات ہو رہے ہیں وہاں ایسے تاریخی اور اصلاحی محکمہ کا جمود کی حالت میں رہنا عام دلشکنی کا باعث ہے لہذا یہ جلسہ سرکار عالی سے مطالبہ کرتا ہے کہ صدور الصدور کا بعجلت ممکنہ تقرر فرمایا جائے اور محکمہ صدارت العالیہ کو ایک جداگانہ مستقل نظامت کی حیثیت دی جائے"

۲۴۔ مجلس اتحاد المسلمین کا یہ اجتماع حکومت سرکار عالی سے اس امر کا مطالبہ کرتا ہے کہ مسلمانوں کی جن معاشوں کو لاوارث قرار دیکر شریک خالصہ کر لیا گیا ہے وہ مسلمانوں کے نظام اجتماعی کے شعبہ مالیات (بیت المال) کے سپرد کیا جائے۔

وراثت میں سرکار عالی نے یہ اصول اختیار کیا ہے کہ ہر قوم کی وراثت کا تصفیہ اُس کے مذہبی احکام وراثت کے مطابق کیا جائے

اسی بناء پر تہنیت وغیرہ کے اصول پر معاش کی بحالی منحصر رکھی جائے۔
حق و انصاف کی اس صحیح طریقہ کار کا تقاضا ہے کہ مسلمان فقہ کے احکام
وراثت کی مطابقت میں ان لاوارث معاشین اور اموال انکے
بیت المال کے حوالہ کیجا ئیں۔

۳۵۔ صدر مجلس اتحاد المسلمین کا یہ جلسہ عام اس امر کو شدت سے محسوس
کرتا ہے کہ گذشتہ کانگریسی حکومت مملکت سرکار عالی کے اہم صوبہ
برار (جو کہ امانتاً و انتظاماً سرکار برطانیہ کے سپرد رہے) کے مسلمانوں کے
جائز حقوق کی حفاظت سے قطعاً قاصر رہی ہے جس کی وجہ مسلمانوں
کو بے شمار مصائب کا سامنا کرنا پڑا اور گورنر کے اختیارات خصوصی کے
باوجود مسلمانوں کی عزت جان و مال اور دینی و ملی حقوق محفوظ نہ رہ سکے
یہ جلسہ پیش نظر اس کے کہ برار ممالک محروسہ سرکار عالی کا ایک اہم
جزو ہے و نیز پیش نظر اس کے کہ گورنر کا تقرر بندگانعالی خسرو دکن
کے ایماء اجازت سے عمل میں آتا ہے۔ اعلحضرت بندگانعالی کی توجہ
گرامی اس طرف منعطف کرانے کی سعادت حاصل کرتا ہے تاکہ مسلمانان
برار اپنی مصائب سے نجات پاسکیں۔

---




